آیات نمبر 194 تا 206 میں مشرکین کو تنبیہ کہ تم لوگ ایسی چیزوں کو اللہ کا شریک ٹھہراتے ہو جو خود اللہ کی مخلوق ہیں۔ رسول اللہ ﷺ کو تاکید کہ ان کافروں کو بتا دیں کہ میں تو صرف وحی کی پیروی کرتا ہوں۔ اپنے رب کو صبح شام عاجزی اور خوف سے یاد کرنے کی تلقین۔ اللہ کے پاس موجود فرشتے کبھی تکبر نہیں کرتے اور وہ اس کی تسبیح کرتے رہتے ہیں

اِنَّ الَّذِیۡنَ تَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰہِ عِبَادٌ اَمۡثَالُکُمۡ فَادۡعُوۡہُمۡ فَلۡیَسۡتَجِیۡبُوۡا لَکُمۡ اِنۡ کُنۡتُمۡ صٰدِقِیۡنَ اے مشرکو! جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، تمہاری طرح وہ بھی اللہ ہی کے بندے ہیں، تم انہیں پکار کر دیکھو، اگر تم سچے ہو تو انہیں تمہاری پکار کا جواب دینا چاہیئے مشرکین جن بتوں کو پوجتے تھے وہ ان کے گمان کے مطابق فرشتوں، جنّوں اور گزرے ہوئے صالحین انسانوں کے بت تھے، اس وجہ سے فرمایا کہ وہ تمہارے ہی جیسے بندے ہیں ﴿۱۹۴﴾ اَلَہُمۡ اَرۡجُلٌ یَّمۡشُوۡنَ بِہَاۤ ۫ اَمۡ لَہُمۡ اَیۡدٍ یَّبۡطِشُوۡنَ بِہَاۤ ۫ اَمۡ لَہُمۡ اَعۡیُنٌ یُّبۡصِرُوۡنَ بِہَاۤ ۫ اَمۡ لَہُمۡ اٰذَانٌ یَّسۡمَعُوۡنَ بِہَا ؕ کیا ان کے پیر ہیں، جن سے وہ چل سکتے ہوں یا ان کے ہاتھ ہیں جن سے پکڑ سکتے ہوں، یا ان کی آنکھیں ہیں جن سے دیکھ سکتے ہوں یا ان کے کان ہیں جن سے سن سکتے ہوں؟ قُلِ ادۡعُوۡا شُرَکَآءَکُمۡ ثُمَّ کِیۡدُوۡنِ فَلَا تُنۡظِرُوۡنِ اے پیغمبر (ﷺ)! آپ کہہ دیجئے کہ تم اپنے ٹھہرائے ہوئے شریکوں کو بلا لو اور میرے خلاف جو کارروائی کر سکتے ہو کر لو مجھے ذرا بھی مہلت نہ دو ﴿۱۹۵﴾ اِنَّ وَلِیِّ َۧ اللّٰہُ الَّذِیۡ نَزَّلَ الۡکِتٰبَ ۫ۖ وَ ہُوَ یَتَوَلَّی الصّٰلِحِیۡنَ یقیناً میرا مددگار تو اللہ ہی ہے جس نے یہ کتاب نازل فرمائی ہے اور وہی اپنے نیک بندوں کی مدد کیا کرتا ہے ﴿۱۹۶﴾ وَ الَّذِیۡنَ

تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ لَا یَسْتَطِیْعُوْنَ نَصْرَكُمْ وَ لَاۤ اَنْفُسَهُمْ یَنْصُرُوْنَ
اور اللہ کے سوا جنہیں تم بلاؤ گے وہ ایسے ہیں کہ نہ تمہاری مدد کرنے پر قدرت رکھتے
ہیں اور نہ خود اپنی مدد کرسکتے ہیں ﴿۱۹۷﴾ وَ اِنْ تَدْعُوْهُمْ اِلَى الْهُدٰى لَا یَسْمَعُوْا ؕ
اور اگر تم انہیں رہنمائی کے لئے پکارو گے تو وہ تمہاری بات سن نہیں سکتے وَ تَرٰىهُمْ
یَنْظُرُوْنَ اِلَیْكَ وَ هُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ اور جب تم ان کی طرف دیکھتے ہو تو ایسا لگتا
ہے کہ وہ تمہیں دیکھ رہے ہیں لیکن وہ کچھ بھی نہیں دیکھ رہے ﴿۱۹۸﴾ خُذِ الْعَفْوَ وَ
اْمُرْ بِالْعُرْفِ وَ اَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِیْنَ اے پیغمبر (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّم)! آپ ان لوگوں
سے درگزر کا رویہ اختیار کریں، نیک کام کرنے کا حکم دیتے رہیں اور ان جاہلوں سے
کنارہ کشی اختیار کرلیں ﴿۱۹۹﴾ وَ اِمَّا یَنْزَغَنَّكَ مِنَ الشَّیْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ
بِاللّٰهِ ؕ اِنَّهٗ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ اور اگر کبھی شیطان آپ کے دل میں کوئی وسوسہ
ڈالے تو آپ اللہ سے پناہ طلب کرلیا کیجئے، بلاشبہ وہ خوب سننے والا اور خوب جاننے والا
ہے ﴿۲۰۰﴾ اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا اِذَا مَسَّهُمْ طٰٓىِٕفٌ مِّنَ الشَّیْطٰنِ تَذَكَّرُوْا
فَاِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ بے شک متقی لوگوں کا حال تو یہ ہوتا ہے کہ اگر کوئی شیطانی وسوسہ
انہیں چھو بھی جاتا ہے تو فوراً چونک جاتے ہیں اور اپنی بصیرت کے باعث سمجھ جاتے ہیں کہ
یہ شیطانی وسوسہ ہے ﴿۲۰۱﴾ وَ اِخْوَانُهُمْ یَمُدُّوْنَهُمْ فِی الْغَیِّ ثُمَّ لَا یُقْصِرُوْنَ اور جو
شیطان کے بھائی ہیں، انہیں شیطان گمراہی کی طرف کھینچے لئے جاتے ہیں اور انہیں بھٹکانے
میں کوئی کسر اُٹھا نہیں رکھتے ﴿۲۰۲﴾ وَ اِذَا لَمْ تَاْتِهِمْ بِاٰیَةٍ قَالُوْا لَوْ لَا اجْتَبَیْتَهَا ؕ اور
جب آپ ان کے پاس کچھ دنوں تک کوئی نئی آیت نہیں لاتے تو کہتے ہیں کہ تم نے اپنی

طرف سے آیت کیوں نہیں بنالی؟ قُلْ اِنَّمَآ اَتَّبِعُ مَا یُوْحٰٓی اِلَیَّ مِنْ رَّبِّیْ ۚ آپ کہہ دیجئے کہ میں تو اسی وحی کی پیروی کرتا ہوں جو میرے رب کی طرف مجھ پر بھیجی جاتی ہے

هٰذَا بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ وَ هُدًى وَّ رَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ یُّؤْمِنُوْنَ یہ قرآن تمہارے پروردگار کی جانب سے دانش وبصیرت کا مجموعہ ہے اور ایمان لانے والوں کے لئے ہدایت اور رحمت ہے ﴿۲۰۳﴾

وَ اِذَا قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَ اَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ اور جب قرآن پڑھا جائے تو خاموش رہو اور اسے غور سے سنو تا کہ تم پر رحم کیا جائے ﴿۲۰۴﴾

وَ اذْكُرْ رَّبَّكَ فِیْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّ خِیْفَةً وَّ دُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَ الْاٰصَالِ وَ لَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِیْنَ اور اپنے پروردگار کو صبح و شام، دل ہی دل میں عاجزی اور خوف سے اور دھیمی آواز کے ساتھ یاد کرتے رہو اور غفلت شعار لوگوں میں سے نہ ہو جانا ﴿۲۰۵﴾

اِنَّ الَّذِیْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا یَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَ یُسَبِّحُوْنَهٗ وَ لَهٗ یَسْجُدُوْنَ یقیناً جو فرشتے تمہارے رب کے حضور میں ہیں وہ کبھی اس کی عبادت سے تکبر نہیں کرتے اور اس کی پاکی بیان کرتے رہتے ہیں اور اُس ہی کو سجدہ کرتے ہیں ﴿۲۰۶﴾ السجدة ع

[ السجدہ ] رکوع [۲۴]